اِن تمام بیانات سے جو غیر مبایعین نے حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی وفات سے لیکر تا قیام خلافتِ ثانیہ مختلف اوقات میں دیئے واضح طور پر ثابت ہوتا ہے کہ ان کے نزدیک جماعت کا استحکام بغیر شخصی خلافت کے ممکن نہ تھا۔ وہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے رسالہ الوصیۃ کے مندرجات سے یہی سمجھتے تھے کہ حضور کی وفات کے بعد خلیفہ کا ہونا ضروری ہے۔ حضرت خلیفہ اوّل رضؓ کا انتخاب الوصیّۃ کے عین مطابق تھا۔ آپ واجب الاطاعت امام تھے اور آپ کا فرمان مسیح موعودؑ کا فرمان تھا۔ بلکہ حضرت خلیفۂ اوّل رضؓ کے بعد بھی خلفاء کی آمد کے قائل تھے اور سمجھتے تھے کہ بہت سی پیشگوئیاں حضور کے دوسرے خلفاء کے ہاتھوں پر پوری ہوں گی۔ ان عمائدین نے ساری جماعت کو بیعت کی بھی تاکید کی اور کہا کہ نئے اور پرانے سب ممبر بیعت کریں۔



# نبوّت وخلافت کے متعلّق

## اہلِ پیغام کا موقف ——— ۱۳ مارچ ۱۹۱۴ء کے بعد

(تقریر سوم از محترم میر محمود احمد صاحب فاضل)

(۱)

اہلِ پیغام نے ۱۳ مارچ ۱۹۱۴ء کو حضرت خلیفۃ المسیح الاوّلؓ کی وفات کے بعد جماعت احمدیہ کے عقائد اور مسلک میں تبدیلی کرنا چاہی اور کوشش کی کہ جماعت احمدیہ میں خلافت کا سلسلہ جاری نہ رہے اور ایک واجب الاطاعت خلیفہ کے انتخاب کے راستہ میں روک ڈالنے کے لیے ایک خیال یہ پیش کیا کہ اگر کوئی امیر یا خلیفہ منتخب ہو بھی تو پرانے احمدیوں کے لیے اس کی بیعت لازمی نہ قرار دی جائے، صرف جماعت میں داخل ہونے والے نئے احمدی اس کے ہاتھ پر بیعت کر کے سلسلہ احمدیہ میں داخل ہوں چنانچہ ۱۵ مارچ ۱۹۱۴ء کے پیغام صلح میں مولوی محمد علی صاحب کا ایک مضمون بہ عنوان "ایک نہایت ضروری اعلان" شائع ہوا اس میں مولوی صاحب نے لکھا:۔

> "دوسری بات جس طرف میں اپنے احباب کو توجہ دلانا چاہتا ہوں، وہ یہ ہے کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا کوئی حکم وصیت میں یا کسی دوسری جگہ ہرگز ہرگز ایسا نہیں پایا جاتا جس کی رو سے ان لوگوں کو جو حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے ہاتھ پر سلسلہ میں داخل ہو چکے ہیں، دوبارہ کسی شخص کی بیعت کی ضرورت ہو"

مولوی صاحب کا یہ دعویٰ خود ان کے سابقہ مسلک کے بالکل خلاف تھا اور

حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات کے بعد تمام جماعت احمدیہ نے بالاتفاق حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے ارشادات مندرجہ الوصیّت کی روشنی میں حضرت خلیفۃ المسیح الاول رضی اللہ عنہ کی بیعت ضروری سمجھی تھی۔ اس لیے مولوی محمد علی صاحب نے جماعت کے اس اجماع کی تاویل کرتے ہوئے لکھا:۔

"میں یقین رکھتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے یہ پاک وجود مولوی نورالدین کا جو خلیفۃ المسیح کہلایا اور جو ایک ہی خلیفۃ المسیح کا اپنے اصلی معنوں میں کہلانے کا مستحق ہے، حضرت مسیح کی جگہ ہماری روحانی تکمیل کے لیے دیا تھا یہ وہ پاک اور بے نفس اور متوکّل وجود ہے جس کی نظیر آج دنیا میں نہیں ملتی۔ اس روحانی عظمت' اس علم و فضل کا کوئی اور وجود ہماری جماعت میں نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ چاہے تو ہزاروں ایسے پیدا کر دے مگر میں موجودہ واقعات کا ذکر کرتا ہوں، اس کا تو صرف علم و فضل ہی ایسا ہے کہ اس کے سامنے سب کی گردنیں جُھکی ہیں، خواہ ہم نے اس کی بیعت بھی نہ کی ہوتی، مگر الٰہی منشاء نے سلسلے کی مزید تقویت کے لیے سب کے دلوں میں حضرت مسیح موعودؑ کی وفات پر یہ ڈال دیا کہ اس پاک اور بے نفس وجود سے جو نورالدین کی شکل میں تم میں موجود ہے روحانی تعلّق پیدا کرو، اس لیے اس کا انتخاب چالیس نے نہیں کیا بلکہ کل قوم کی گردنیں الٰہی ارادہ سے اس کے آگے جھک گئیں اور قریب ڈیڑھ ہزار کے آدمیوں نے ایک ہی وقت میں بیعت کی اور ایک بھی متنفّس باہر نہ رہا کیا مرد اور کیا عورتیں"

ظاہر ہے کہ یہ تاویل اہلِ پیغام کے موقف کی تائید کی بجائے تردید کا سامان مہیا کرتی تھی اور اس سے ظاہر ہوتا تھا کہ جماعت احمدیہ میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام

کی وفات پر پہلا کلی اجماع اس بات پر ہوا تھا کہ کسی ایک فرد کو واجب الاطاعت خلیفہ تسلیم کیا جائے اور یہ بات عین خدائی تقدیر کے مطابق تھی، اس لیے قریباً ایک ماہ بعد اہلِ پیغام نے ایک نئی تاویل تراشی اور ۲۲ راپریل ۱۹۱۴ء کے پیغام صلح میں ایک طویل مضمون بہ عنوان "کھلی چٹھی بنام مولوی شبیر علی صاحب" میں لکھا :-

"خدا کے لیے کورانہ تقلید سے بچو اگر ہم کہدیں کہ حضرت مولنا مولوی نورالدین صاحب نے الوصیت پر عمل نہیں کیا یا قوم سے چُوک اور غلطی ہو گئی ہے تو اس سے ان کے تقدس میں فرق نہیں آسکتا۔ انسانوں سے ایسی غلطیاں ہوتی چلی آئی ہیں۔ اس غلطی کا ارتکاب قوم نے یا جناب مولانا صاحب نے جان بُوجھ کر عمداً نہیں کیا۔" (پیغام صلح ۲۲ راپریل ۱۹۱۴ء)

ان دونوں تاویلات کو پڑھنے سے ظاہر ہے کہ جب انسان ایک صداقت کو چھوڑتا ہے تو اس کا پاؤں کہاں سے کہاں پھسلتا ہے۔ ۱۵ رمارچ کو تو کہا گیا کہ حضرت خلیفہ اوّل رضؓ کی بیعت الٰہی منشاء کے مطابق تھی اور الٰہی تقدیر نے سب جماعت کی گردنیں آپ کے سامنے جھکا دیں اور حضرت خلیفہ اوّل رضؓ کا وجود حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا ہی وجود ہے۔ مگر ۲۲ راپریل کو اپنے تبدیل شدہ عقائد کی تائید کے لیے یہ کہنے سے گریز نہ کیا گیا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وفات کے بعد آپ کے جسدِ اطہر کی موجودگی میں جماعت کے ہر مرد و عورت نے باتفاق صدر انجمن احمدیہ جو اجماع کیا وہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وصیّت کے خلاف تھا اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے فرمان کی اس خلاف ورزی میں حضرت خلیفہ اول بھی برابر کے شریک تھے۔

## (۲)

جماعت احمدیہ میں خلافت کے متعلق دوسرا موقف اہلِ پیغام نے حضرت خلیفہ اوّل رضؓ کی وفات پر یہ اختیار کیا کہ اگر کوئی خلیفہ یا امیر منتخب کیا بھی جائے تو صدر انجمن احمدیہ اس کے ماتحت نہ ہو گی بلکہ انجمن اپنے فیصلوں میں آزاد اور خود مختار ہے، اس کے فیصلے قطعی ہیں۔ اس کا اجتہاد ناطق ہے اس کو حکم دینے یا اس کے فیصلوں کو ردّ کرنے کا کسی کو اختیار نہ ہو گا۔ چنانچہ پیغام صلح ۲۲ مارچ ۱۹۱۴ء میں حضرت خلیفۃ المسیح الثانی رضؓ سے اپنے اختلاف کا ذکر کرتے ہوئے اہلِ پیغام نے لکھا :-

"صدر انجمن احمدیہ کے متعلق وہ (یعنی حضرت خلیفۃ المسیح الثانی رضؓ۔ ناقل) مطلق اختیار اپنے ہاتھ میں رکھنا چاہتے ہیں جس سے ہم کو اختلاف ہے کیونکہ حضرت مسیح موعود نے انجمن کو خدا کے مقرر کردہ خلیفہ کی جانشین قرار دیکر اس کے فیصلوں کو اس وقت تک ناقابلِ تنسیخ قرار دیا ہے جب تک کوئی ماموراس کے خلاف اللہ تعالیٰ سے الہام نہ پائے"۔

اہلِ پیغام نے ان دنوں میں ایک طرف تو انجمن کو قطعی طور پر خود مختار اور آزاد قرار دیا اور اس کے فیصلوں کو یقینی اور اس کے اجتہاد کو ناطق اور ناقابلِ تنسیخ قرار دیا، مگر دوسری طرف ایک عجیب تضاد کا نمونہ پیش کیا اور اسی انجمن کے فیصلوں کو اپنے مفاد اور منشاء کے مطابق نہ پا کر اس کی تضحیک کی اور اس سے رُوگردانی اختیار کی۔ چونکہ انجمن کے ممبران نے .........

...... اہلِ پیغام کے منشاء کے خلاف فیصلہ کیا اس لیے وہی آزاد اور خود مختار اور خدا کے مقرر کردہ خلیفہ کی جانشین انجمن ان کی نظر میں مطعون ہو گئی۔ چنانچہ حضرت خلیفۃ المسیح الاوّل رضؓ کی وفات کے بعد صدر انجمن احمدیہ

کے پہلے اجلاس کی رپورٹ اخبار پیغامِ صلح ۱۲؍ اپریل ۱۹۱۴ء میں یوں شائع ہوئی :-

"آج مورخہ ۱۰؍ اپریل کو صدر انجمن احمدیہ کا اجلاس تھا جس میں مفصلۂ ذیل ممبران حاضر تھے : جناب صاحبزادہ صاحب مرزا محمود احمد صاحب، میاں بشیر احمد صاحب، نواب محمد علی خاں صاحب، ڈاکٹر میر محمد اسماعیل صاحب، ڈاکٹر خلیفہ رشید الدین صاحب، حضرت مولوی محمد احسن صاحب، مولوی شیر علی صاحب، مجدد الدین حضرت مولوی محمد علی صاحب، شیخ رحمت اللہ صاحب، سید محمد حسین شاہ صاحب، ڈاکٹر مرزا یعقوب بیگ صاحب، مولوی صدر الدین صاحب علاوہ ازیں جناب میر حامد شاہ صاحب اور مولوی غلام حسن صاحب کی تحریری آراء پیش ہوئیں۔ یہ پہلا جلسہ تھا جو کہ حضرت خلیفۃ المسیح رضی اللہ عنہ کی وفات کے بعد ہوا ......

غرض اجلاس میں پانچ غیر مرید اور باقی سات مرید اور اہل بیت کے قریبی رشتہ دار حاضر تھے (گویا اس امر کو تسلیم کیا گیا ہے کہ صدر انجمن احمدیہ کے حاضر ممبران کی اکثریت نے خلافتِ ثانیہ کی بیعت کر لی تھی۔ ناقل) اس لیے جو کچھ چاہا کیا گیا۔ یہاں تک کہ جب وہ امور جو ایجنڈا میں موجود نہ تھے تحکمانہ طور پر پاس ہونے لگے تو بعض ممبران نے اعتراض کیا اور کہا کہ ہماری رائے اس کے خلاف ہے لکھ لیا جاوے لیکن لکھنے سے بھی انکار کیا گیا۔ اِن واقعات سے صاف ظاہر ہے کہ خدا کے مقرر کردہ خلیفہ (مسیح موعودؑ) کی جانشین صدر انجمن احمدیہ کا عنقریب کیا حال ہونے والا ہے"

پھر لکھا ہے:-

"حضرت خلیفۃ المسیح نے مولوی شیر علی صاحب کو ولایت جانے کا حکم دیا تھا اور آخری ایام میں آپ کو بار بار حضرت خواجہ صاحب کی امداد کے لیے ولایت جانے کی تاکید فرمائی تھی، لیکن افسوس اور نہایت افسوس کا مقام ہے کہ آپ کا حکم بھی آپ کے ساتھ ہی قبر میں دفن کر دیا گیا........ نہایت رنج و قلق کے ساتھ باوجود سات آدمیوں کے اختلاف رائے کے انجمن کے ممبران نے جن میں زیادہ تر حصّہ صاحبزادہ صاحب کے رشتہ داروں کا تھا اور جو پریذیڈنٹ کے ووٹ ملا کر آٹھ بیٹھتے تھے اس قضیہ نامرضیہ کا فیصلہ کرا دیا اور مولوی شیر علی صاحب اس کارِ خیر سے محروم رہ گئے اور حضرت خلیفۃ المسیح برحق کے ارشاد کی اس طرح سے نافرمانی اور تذلیل کی گئی اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔

ذیل کے ممبران نے جب حضرت خلیفۃ المسیح کے حکم کی اس طرح تذلیل ہوتی دیکھی تو اُن سے برداشت نہ ہو سکا اور اس خیال سے کہ اس پاک وجود کی نافرمانی کی ذمہ داری اُن پر عائد نہ ہو وہاں سے اُٹھ کر چلے گئے:-

(۱) مجدد الدین حضرت مولانا محمد علی صاحب (۲) جناب شیخ رحمت اللہ صاحب (۳) جناب مرزا یعقوب بیگ صاحب (۴) جناب ڈاکٹر سیّد محمد حسین صاحب"

("پیغام صلح" ۱۲ ر اپریل ۱۹۱۴ء)

"پیغام صلح" کے مندرجہ بالا حوالہ جات سے ان کے موقف کا عجیب و غریب

تضاد عیاں ہے۔ ایک طرف تو وہ صدر انجمن احمدیہ کو خلافت کی بیعت اور نگرانی سے بالا قرار دیتے ہوئے اس کے فیصلے اور اجتہاد کو قطعی اور ناطق قرار دیتے ہیں اور ساتھ ہی انجمن کے فیصلوں کو اپنے منشاء کے خلاف پا کر اس کو مطعون کرنے اور اس کے اجلاس سے واک آؤٹ کرتے ہیں۔

(۱۴)

انسان جب ایک صداقت کا انکار کرتا ہے تو اس کے نتیجہ میں اس کو بہت سی صداقتوں کا خون کرنا پڑتا ہے۔ اہلِ پیغام پر یہی گذری حضرت خلیفہ اوّل رضؓ کی وفات کے بعد انھوں نے جماعت احمدیہ میں خلافتِ حقہ اسلامیہ کا انکار کیا۔ جب مبایعین خلافت کی طرف سے اُن کو کہا گیا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آنے والے مسیح موعودؑ کو نبی کے لفظ سے یاد فرمایا ہے اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی وحی میں آپ کو صریح طور پر نبی کا لقب دیا گیا ہے اور خلافت نبوّت کی فرع ہے اور بقول حضرت خلیفۃ المسیح الاوّل رضؓ جو حکم اصل کا ہے وہی فرع کا ہے اس لیے آپ لوگ خلافت اور اس کی بیعت کے لزوم سے کس طرح انکار کر سکتے ہیں؟ اس پر اہلِ پیغام نے خلافت کے انکار کے جوش میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی نبوت سے انکار کرنا شروع کر دیا۔ شروع ایام میں کھلے طور پر تو اس انکار کی جرأت نہ کر سکے بلکہ اپنی بعض تحریرات میں حضورؑ کو نبی کے لقب سے یاد کرتے رہے، مثلاً ۲۲ مارچ ۱۹۱۴ء کے پیغام صلح میں ایک اداریہ کا عنوان جلی قلم سے یہ لکھا ہے :-

"ہم ایک نبی کے سلسلہ کے ممبر ہیں"

پھر ۱۲ اپریل ۱۹۱۴ء کے پیغام صلح میں مولوی شیر علی صاحب رضؓ کو مخاطب کر کے لکھا ہے کہ :-

"پھر خدا کے مرسل اور مامور کے کلام صریح کے بالمقابل یہ عامیانہ بات منہ سے اب آپ نکالتے ہیں۔"

مگر آہستہ آہستہ ظلّی اور بروزی اصطلاحات کی غلط آڑ لیکر اہلِ پیغام نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی نبوّت سے انکار کرنا شروع کر دیا۔ اور ۱۲ اپریل کے پیغام صلح میں اس انکار کی بنیاد اس طرح رکھی :-

"الفضل لکھتا ہے کہ کرزن گزٹ نے لکھا ہے کہ مرزا غلام احمد صاحب نبی نہیں تھے پس اس کی گدّی اس کے لڑکے کو ملنی چاہیئے۔ یہ اس کی غلطی ہے حضرت مرزا صاحب نبی تھے اور ان کی جانشینی کا مسئلہ اسی طرح حل ہونا چاہیئے، جس طرح دوسرے انبیاء کی جانشینی کا مسئلہ ہوتا رہا۔

ہم اس مضمون پر مفصل لکھنا چاہتے تھے مگر چونکہ مضمون بہت لمبا ہوا جاتا ہے اس لیے مختصر سا نوٹ اس پر لکھ دیتے ہیں۔ تعجّب ہے کہ الفضل نے اپنے پہلے پرچہ میں تو حضرت مرزا صاحب کو ظلّی نبی تسلیم کیا تھا اب پھر حضرت صاحب کو دوسرے انبیاء کی طرح نبی لکھ دیا کیا انبیاء سارے کے سارے ایسے ہی نبی تھے جیسے کہ مرزا صاحب یا سب کے سب نبی ظلّی نبی تھے؟

ظلّی اور بروزی تو صوفیاء کے سلسلہ کی اصطلاح ہے نہ انبیاء کے سلسلہ کی۔ کوئی نبی دنیا میں آیا جس نے اپنے آپ کو ظلّی اور بروزی نبی کہا یا اپنی نبوّت کی ایسی تشریحیں اور توضیحیں لکھیں اور شقیں لگا لگا کر اپنی نبوتیں تبلائیں؟ کیا کسی نبی نے یہ بھی شقیں لگائی ہیں؟ اور نبوّت کی ایسی تقسیمیں جیسی کہ مستقل نبی، غیر مستقل نبی، جزدی نبی،

طفیلی نبی، شرعی نبی، غیر شرعی نبی، نبوّت ناقصہ اور نبوّت کاملہ وغیرہ وغیرہ الفاظ سے کہیں اور کسی نبی کی نبوت میں کوئی تفریق بتلائی؟
ظلّی اور بروزی وغیرہ تو صرف صوفیاء کی اصطلاحیں ہیں۔ تشریعی نبوّت میں بھی کچھ امتیاز انہی بزرگوں نے کیا ہے، قرآن حدیث اور صحف انبیاء میں ایسے لفظ کہیں نہیں۔"

(پیغام صلح، ۱۲ اپریل ۱۹۱۴ء)

الغرض خلافت کے انکار سے متعلق اہل پیغام کا جوش انکارِ نبوّت پر منتج ہوا اور حضرت مسیح موعود علیہ السّلام نے اپنے بلند مقام کی وضاحت کے لیے ظلّی اور بروزی نبی کے جو الفاظ استعمال کیے تھے اُن کو اہلِ پیغام نے حضرت مسیح موعود علیہ السّلام کی نبوّت سے کلّی انکار کا ذریعہ بنا لیا۔ حالانکہ یہ الفاظ آپ کے مقامِ نبوّت کی نفی نہیں کرتے بلکہ اس کی عظمت پر دلالت کرتے ہیں۔ کیونکہ اصل نبوّت نبوّتِ محمدیّہ ہے باقی سب نبوّتیں اور سب روحانی مقامات و درجات نُورِ محمّدی کا پرتو اور ظلّ ہیں۔ تخلیقِ عالم کا باعث حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کی ذاتِ بابرکات ہے اور سب سے پہلے حدیث اَوَّلُ مَاخَلَقَ اللّٰہُ نُوْرِیْ کے بموجب نُورِ محمّدی کی تخلیق ہوئی اور سب نبوّتیں اور سب کمالاتِ روحانیہ اس نور کے عکس سے پیدا ہوئے۔ مگر جب تک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلّم بنفسِ نفیس اس عالم میں ظہور پذیر نہ ہوئے اور قرآن شریف جیسی کامل کتاب نازل نہ ہوئی اس وقت تک کوئی نبی حضور صلعم کا اکمل اور اتم ظلّ نہ بن سکا اس لیے کوئی نبی ظلّی نبی نہ کہلایا۔ مگر جب آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم فداہ نفسی کا بابرکت ظہور دنیا میں ہوگیا اور قرآن شریف جیسی کامل کتاب نازل ہوگئی اس وقت وہ وجود جو کامل طور پر فنا فی الرسول ہوگیا اور حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم کا کامل ظلّ

بنا، اِس لائق ٹھہرا کہ ظلّی نبی کے عظیم لقب سے مُلقّب ہو۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلّم سے پہلے انبیاء بوجہ حضور صلی اللہ علیہ وسلّم کے جُزوی ظل ہونے کے، اِس لقب سے مُلقّب نہ ہوئے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔



# نبوّت حضرت مسیح موعود علیہ السلام

## کے بارے میں

## حضرت مسیح موعود علیہ السلام اور آپؑ کے خلفاء کا موقف

(۱۹۱۴ء سے پہلے اور بعد)

(تقریر چہارم از محترم مولانا جلال الدین صاحب شمس فاضل)

(۱)

آج سے چودہ سو سال قبل مخبر صادق حضرت خاتم النبیّین، سیّد الاوّلین والآخرین صلّی اللہ علیہ وسلّم نے اُمّتِ محمدیّہ کے ایک عظیم الشان امام اور حکم و عدل اور مہدی و مسیح کی آمد کی خوشخبری دی تھی اور حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم نے اس موعود کے لیے چار مرتبہ صراحت سے نبی اللہ کے الفاظ استعمال فرمائے تھے (صحیح مسلم)

آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم نے اسی بطل جلیل اور اسی پاک وجود تک اپنا محبّت بھرا سلام پہنچانے کی اُمّت کو وصیّت فرمائی تھی۔ عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَام۔

اور حضور نے اُمّت کے اِس منفرد اور واحد وجود کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا لَیْسَ بَیْنِیْ وَبَیْنَہٗ نَبِیٌّ (ابوداود) کہ میرے اور اس کے درمیان کوئی نبی نہیں ہوگا۔ یعنی ایک میں نبی ہوں اور ایک وہ نبی ہوگا۔ صرف یہی نہیں، بلکہ حضور صلّی اللہ علیہ وسلّم نے اُمّتِ محمدیہ کے اس موعود کی نبوّت کو بھی

افضلیت اور امتیاز کا باعث بیان کرنے کیلئے فرمایا تھا۔ اَبُوْ بَکْرٍ اَفْضَلُ هٰذِهِ الْاُمَّةِ اِلَّا اَنْ یَّکُوْنَ نَبِیٌّ۔ (کنوز الحقائق للاستاذ السید عبدالرؤف المناوی) یعنی ابوبکرؓ اس اُمّت کے سب سے افضل فرد ہیں سوائے اس کے کوئی نبی پیدا ہو۔

(۲)

پھر وہ ساعتِ سعد آئی جب وہ پاک وجود قادیان کی مقدس بستی میں مبعوث ہوا جس کی بعثت اور نزول کے انتظار میں ہزار ہا صلحاءِ اُمّت گذر گئے اور پھر اللہ تعالیٰ نے اسے اپنے پاک مکالمہ و مخاطبہ میں نبی اور رسول کے مقام پر سرفراز فرمایا۔ براہین احمدیہ ۸۲—۱۸۸۵ء میں طبع ہوئی۔ اس میں یہ الہامات درج ہیں۔ "هُوَ الَّذِیْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰی وَدِیْنِ الْحَقِّ لِیُظْهِرَهٗ عَلَی الدِّیْنِ کُلِّهٖ" (براہین احمدیہ ص۴۹۸)

پھر اسی کتاب میں آپ کی نسبت یہ وحی اللہ ہے۔ جَرِیُّ اللّٰهِ فِیْ حُلَلِ الْاَنْبِیَآءِ یعنی خدا کا رسول نبیوں کے حُلّوں میں (براہین احمدیہ ص۵۰۴)

پھر اسی کتاب میں اس مکالمہ کے قریب ہی یہ وحی الٰہی ہے مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَالَّذِیْنَ مَعَهٗٓ اَشِدَّآءُ عَلَی الْکُفَّارِ رُحَمَآءُ بَیْنَهُمْ۔ حضور فرماتے ہیں اس وحیِ الٰہی میں میرا نام محمد رکھا گیا اور رسول بھی۔

(ایک غلطی کا ازالہ)

اسی طرح اللہ تعالیٰ نے آپ کو الہاماً فرمایا۔ یَا نَبِیَّ اللّٰهِ کُنْتُ لَآ اَعْرِفُکَ یعنی زمین کہے گی کہ اے خدا کے نبی! میں تجھے شناخت نہیں کرتی تھی۔ (حقیقۃ الوحی ص۱۰۰)

اسی طرح اللہ تعالیٰ نے آپ کو الہام

" یٰاَیُّھَا النَّبِیُّ اَطْعِمُوا الْجَائِعَ وَالْمُعْتَرَّ "

میں نبی کہہ کر خطاب کیا۔ اور اسی طرح الہام ؛

" دنیا میں ایک نبی آیا پر دُنیا نے اُس کو قبول نہ کیا "

میں آپ کو نبی قرار دیا گیا۔

پس متواتر ۲۳ سال تک اللہ تعالےٰ نے اپنی وحی میں آپ کو نبی اور رسُول اور مُرسل کہہ کر خطاب فرمایا۔ اور آخری دس سالوں میں تو پہلے زمانہ کی نسبت بہت تصریح اور توضیح سے یہ الفاظ موجود ہیں۔[۱]

(۴۳)

## حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا موقف

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے جب اللہ تعالیٰ سے مکالمہ و مخاطبہ کا شرف پایا ، اور خدا کے کلام میں جب بار بار حضور کو نبی، رسول اور مُرسل کہہ کر پکارا گیا ، تو اوائل میں مسلمانوں کے عام مشہور عقیدہ اور ایک ہزار سال سے مروّجہ اصطلاحات اور نبوّت کی تعریف کی بناء پر حضور نے ان الفاظ کو ظاہر پر محمول کرنے کی بجائے ان کی تاویل کرنے کا رجحان ظاہر فرمایا۔ اور نبی ، رسول اور مرسل کے الہامی الفاظ کو بمعنی محدّث قرار دیا۔ کیونکہ اس وقت تک مسلمانوں میں نبوّت کی تعریف (DEFINATION) کے ارکانِ ضروریہ یہ تھے کہ نبی وہ ہوتا ہے جو کامل شریعت لائے یا سابقہ شریعت کے بعض احکام منسوخ کرے اور وہ کسی دوسرے سابق نبی کا اُمّتی نہ ہو بلکہ مستقل ہو

---

[۱] ایک غلطی کا ازالہ صفحہ ۔

چنانچہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام فرماتے ہیں:۔

"مگر چونکہ اسلام کی اصطلاح میں نبی اور رسول کے یہ معنے ہوتے ہیں کہ وہ کامل شریعت لاتے ہیں یا بعض احکام شریعت سابقہ کو منسوخ کرتے ہیں یا نبی سابق کی اُمّت نہیں کہلاتے اور براہِ راست بغیر استفاضہ کسی نبی کے خدا تعالیٰ سے تعلق رکھتے ہیں۔ اس لیے ہوشیار رہنا چاہیئے کہ اس جگہ بھی یہی معنے نہ سمجھ لیں۔ کیونکہ ہماری کتاب بجز قرآن کریم کے نہیں ہے اور ہمارا کوئی رسول بجز محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے نہیں ہے اور ہمارا کوئی دین بجز اسلام کے نہیں ہے اور ہم اس بات پر ایمان رکھتے ہیں کہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم خاتم الانبیاء اور قرآن شریف خاتم الکتب ہے"

{ ملاحظہ ہو مکتوب حضرت مسیح موعودؑ مورخہ ۷ اگست ۱۸۹۹ء
مندرجہ الحکم جلد ۳ ۲۹ ۱۸۹۹ء }

نبوّت کی مذکورہ بالا تعریف کی رُو سے جو مسلمانوں میں رائج تھی، حضرت اقدسؑ اپنے آپ کو کسی صورت میں نبی اور رسول قرار نہیں دے سکتے تھے اور التباس سے بچنے کے لیے حضور ان الفاظ کا استعمال اپنے لیے بہت کم کرتے تھے اور جب اللہ تعالیٰ کی وحی میں آپ کو نبی کہا جاتا تو آپ اُس پُرانے عقیدہ کی بناء پر جو اُس وقت مسلمانوں میں رائج تھا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی نہیں آسکتا اپنے آپ کو نبی کہنے کی بجائے ان الہامات کے یہ تاویلی معنے کر لیتے تھے کہ نبی سے مراد صرف جزئی نبوت کا حامل نبی بمعنی مُحدَّث ہے۔ مگر اس کے یہ معنے نہیں کہ آپ اپنے دعویٰ کو نہ سمجھ سکے ہوں۔

حضرت خلیفۃ المسیح الثانی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں :-

"حضرت مسیح موعودؑ پر کبھی کوئی وقت نہیں آیا کہ آپ اپنے دعویٰ کو سمجھ نہ سکے ہوں۔ آپ شروع سے آخر تک اُس مقام کو سمجھتے رہے جس پر آپ کو اللہ تعالیٰ نے کھڑا کیا ہے۔ ہاں صرف اس دعویٰ کے نام میں آپ احتیاط کرتے رہے یعنی آیا اس کا نام نبوت رکھا جائے یا محدثیت"

(حقیقۃ الامر صفا)

چنانچہ یہ ذکر کر کے کہ مَیں خدا تعالیٰ کی طرف سے محدّث ہو کر آیا ہوں حضرت اقدسؑ فرماتے ہیں :-

"اور محدّث بھی ایک معنے سے نبی ہی ہوتا ہے کیونکہ وہ خدا تعالےٰ سے ہمکلام ہونے کا ایک شرف رکھتا ہے۔ اُمورِ غیبیہ اس پر ظاہر کیے جاتے ہیں اور رسولوں اور نبیوں کی وحی کی طرح اس کی وحی کو بھی دخلِ شیطان سے منزّہ کیا جاتا ہے اور مغز شریعت اس پر کھولا جاتا ہے اور بعینہٖ انبیاء کی طرح مامور ہو کر آتا ہے اور انبیاء کی طرح اس پر فرض ہوتا ہے کہ اپنے تئیں بہ آوازِ بلند ظاہر کرے اور اس سے انکار کرنے والا ایک حد تک مستوجب سزا ٹھہرتا ہے، اور نبوت کے معنے بجز اس کے اور کچھ نہیں کہ امور متذکرہ بالا اس میں پائے جائیں"

(توضیح مرام)

گویا آپ نبی کے لفظ کی "تاویل" کر کے اُسے بمعنی محدّث لیتے تھے۔ مگر چونکہ حضرت مسیح موعودؑ خدا تعالیٰ کے نزدیک نبی تھے اور خدا تعالیٰ بار بار اور متواتر بارش کی طرح اپنی وحی میں حضورؑ کو نبی اور رسول کے الفاظ سے مخاطب فرماتا تھا

اس لیے اس وحی نے آپؑ کو اپنے پہلے خیال پر قائم نہ رہنے دیا، جیسا کہ حضرت اقدسؑ خود فرماتے ہیں کہ :-

"بعد میں جو بارش کی طرح وحی میرے پر نازل ہوئی اس نے مجھے اس عقیدہ پر (کہ مجھ کو مسیح ابن مریم سے کیا نسبت۔ وہ نبی ہے اور خدا کے بزرگ مقرّبین میں سے ہے اور اگر کوئی امر میری فضیلت کی نسبت ظاہر ہوتا تو میں اس کو بوجہ اپنے آپ کو نبی نہ سمجھنے کے جُزئی فضیلت قرار دیتا تھا۔ ناقل) قائم نہ رہنے دیا اور صریح طور پر نبی کا خطاب مجھے دیا گیا۔ مگر اس طرح سے کہ ایک پہلو سے نبی اور ایک پہلو سے اُمتی"

(حقیقۃ الوحی صنہ ۱۵)

اس کے بعد آپ نے حضرت مسیح ناصریؑ سے ہر شان میں افضل ہونے کا اعلان فرما دیا۔ پس جب یہ امر خدا تعالیٰ کی طرف سے حضرت مسیح موعود علیہ السلام پر پوری طرح منکشف ہو گیا کہ مروّجہ تعریفِ نبوّت جامع مانع نہیں اور یہ کہ نبی کے لیے نئی شریعت کا لانا ضروری نہیں اور نہ ہی یہ ضروری ہے کہ وہ سابقہ شریعت کے بعض احکام کو منسوخ کرے اور سابق نبی کا اُمتی نہ ہو، تو حضرت اقدسؑ نے نبوت و رسالت کی حقیقت ان الفاظ میں بیان فرمائی :-

## خدا کی اصطلاح

فرمایا :-

۱۔ "نبوّت اور رسالت کا لفظ خدا تعالیٰ نے اپنی وحی میں میری نسبت صدہا مرتبہ استعمال کیا ہے، مگر اس لفظ سے وہ مکالمات و مخاطباتِ الٰہیہ مراد ہیں جو بکثرت ہیں اور غیب پر مشتمل ہیں۔ اس

سے بڑھ کر کچھ نہیں۔ ہر ایک شخص اپنی گفتگو میں ایک اصطلاح اختیار کر سکتا ہے لِکُلٍّ اَنْ یَّصْطَلِحَ۔ سو خدا کی یہ اصطلاح ہے جو کثرتِ مکالمات و مخاطبات کا نام اس نے نبوّت رکھا۔"

(تتمۂ معرفت ص۳۲۵)

۲۔ "صرف مراد میری نبوّت سے کثرتِ مکالمت و مخاطبتِ الٰہیہ ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع سے حاصل ہے۔ سو مکالمہ مخاطبہ کے آپ لوگ بھی قائل ہیں۔ پس یہ صرف لفظی نزاع ہوئی، یعنی آپ لوگ جس امر کا نام مکالمہ مخاطبہ رکھتے ہیں میں اس کی کثرت کا نام بموجب حکم الٰہی نبوّت رکھتا ہوں وَلِکُلٍّ اَنْ یَّصْطَلِحَ"

(تتمہ حقیقۃ الوحی ص۶۸)

## اپنے نزدیک

۳۔ "میرے نزدیک نبی اُسی کو کہتے ہیں جس پر خدا کا کلام قطعی اور یقینی اور بکثرت نازل ہو، جو غیب پر مشتمل ہو۔ اس لیے خدا نے میرا نام نبی رکھا۔" (تجلیاتِ الٰہیہ ص۲۶)

## حقیقی تعریف

۴۔ "جس کے ہاتھ پر اخبارِ غیبیہ منجانب اللہ ظاہر ہوں گے۔ بالضرورت اس پر مطابق آیت لَا یُظْهِرُ عَلٰی غَیْبِهٖ کے مفہوم نبی کا صادق آئے گا۔"

(ایک غلطی کا ازالہ)

## اسلامی اصطلاح

۵۔ "خدا تعالیٰ کی طرف سے ایک کلام پا کر جو غیب پر مشتمل ہو زبردست پیشگوئیاں ہوں، مخلوق کو پہنچانے والا اسلامی اصطلاح کی رُو سے نبی کہلاتا ہے۔"

(تقریر حجۃ اللہ مندرجہ الحکم ۶ مئی ۱۹۰۸ء)

۶۔ "اگر خدا تعالیٰ سے غیب کی خبریں پانے والا نبی کا نام نہیں رکھتا، تو پھر بتلاؤ کس نام سے اُس کو پکارا جائے؟ اگر کہو اُس کا نام مُحدّث رکھنا چاہیئے تو مَیں کہتا ہوں کہ تحدیث کے معنی کسی لُغت کی کتاب میں اظہارِ غیب نہیں ہے۔ مگر نبوّۃ کے معنے اظہارِ غیب ہے۔" (ایک غلطی کا ازالہ)

## معنوی لحاظ سے

۷۔ "مَیں اس وجہ سے نبی کہلاتا ہوں کہ عربی اور عبرانی زبان میں نبی کے یہ معنیٰ ہیں کہ خدا سے الہام پاکر بکثرت پیشگوئی کرنے والا۔"

(مکتوب مندرجہ اخبار عام ۲۳ مئی ۱۹۰۸ء)

## نبیوں کی اصطلاح

۸۔ "جب کہ وہ مکالمہ مخاطبہ اپنی کیفیت وکمیّت کے رُو سے کمال درجہ تک پہنچ جائے اور اس میں کوئی کثافت اور کمی باقی نہ ہو اور کھلے طور پر اُمورِ غیبیہ پر مشتمل ہو تو وہی دوسرے لفظوں میں نبوّت کے نام

سے موسوم ہوتا ہے جس پر تمام نبیوں کا اتفاق ہے۔"

(الوصیّت صہ۱۲)

(۴)

مروّجہ تعریفِ نبوّت میں اس انقلابی تبدیلی کے بعد یعنی قریباً ۱۹۰۱ء سے لیکر وفات تک حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے برملا اور کثرت کے ساتھ اور پوری تصریح کے ساتھ اپنی ذات پر نبی، رسول اور مرسل کے الفاظ کا اطلاق فرمایا۔ لیکن حضور کو ہمیشہ یہ احتیاط مدِنظر تھی کہ کہیں عوام النّاس النّاس کا شکار نہ ہو جائیں۔ اس لیے حضور ہمیشہ جب بھی اپنے لیے نبی یا رسول کے الفاظ استعمال فرماتے تو حضور ضرور یہ وضاحت فرماتے کہ نبوّت سے میری مراد وہ معروف نبوّت نہیں جس کے لیے شریعتِ جدیدہ لانا ضروری ہے اور جس کے لیے استقلال کی شرط ہے۔ حضور ہمیشہ اس امر کی وضاحت فرماتے کہ میں رسول کریم حضرت محمد مصطفےٰ صلّی اللہ علیہ وسلم کا اُمّتی ہوں اور مجھے جو کچھ ملا ہے حضور کے فیض سے ملا ہے۔ اور میری نبوت حضورؐ کے مرتبۂ ختمِ نبوتّ کے قطعاً منافی نہیں۔ اور ایک اُمّتی کو ایسا نبی قرار دینے سے کوئی محذور لازم نہیں آتا۔ چنانچہ آپ فرماتے ہیں:۔

"میں نبی اور رسول نہیں ہوں باعتبار نئی شریعت اور نئے دعوئے اور نئے نام کے۔ اور میں نبی اور رسول ہوں یعنی باعتبار ظلیّت کاملہ کے وہ آئینہ ہوں جس میں محمدی شکل اور محمدی نبوت کا کامل انعکاس ہے۔"

(نزول المسیح صہ۳)

اور فرماتے ہیں:۔

"جس جس جگہ میں نے نبوّت یا رسالت سے انکار کیا ہے، صرف ان معنوں سے کیا ہے کہ میں مستقل طور پر کوئی شریعت لانے والا نہیں ہوں اور نہ میں مستقل طور پر نبی ہوں مگر ان معنوں سے کہ میں نے اپنے رسولِ مقتدا سے باطنی فیوض حاصل کر کے اور اپنے لیے اس کا نام پا کر اس کے واسطہ سے خدا کی طرف سے علم غیب پایا ہے، رسول اور نبی ہوں مگر بغیر کسی جدید شریعت کے۔ اس طور کا نبی کہلانے سے میں نے کبھی انکار نہیں کیا۔ بلکہ انہی معنوں سے خدا نے مجھے نبی اور رسول کر کے پکارا ہے۔ سو اب بھی میں ان معنوں سے نبی اور رسول ہونے سے انکار نہیں کرتا۔

(ایک غلطی کا ازالہ صـ۸-۹)

اور پھر فرماتے ہیں :-

"ہاں یہ بات یاد رکھنی چاہیئے اور ہرگز فراموش نہیں کرنی چاہیئے کہ میں باوجود نبی اور رسول کے لفظ کے ساتھ پکارے جانے کے خدا کی طرف سے اطلاع دیا گیا ہوں کہ یہ تمام فیوض بلا واسطہ میرے پر نہیں ہیں، بلکہ آسمان پر ایک پاک وجود ہے جس کا روحانی اِفاضہ میرے شاملِ حال ہے یعنی محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم۔ اس واسطہ کو ملحوظ رکھ کر اور اس میں ہو کر اور اس کے نام محمدؐ اور احمدؐ سے مسمّٰی ہو کر میں رسول بھی ہوں اور نبی بھی۔"

(ایک غلطی کا ازالہ صـ۹)

اور مارچ ۱۹۰۸ء میں وضاحت کرتے ہوئے فرماتے ہیں :-

"ہمارا دعویٰ ہے کہ ہم رسول اور نبی ہیں۔ در اصل یہ نزاع لفظی ہے خدا تعالیٰ جس کے ساتھ ایسا مکالمہ مخاطبہ کرے جو بلحاظ کمیّت و

کیفیت دُوسروں سے بہت بڑھ کر ہو اور اس میں پیشگوئیاں بھی کثرت سے ہوں اُسے نبی کہتے ہیں اور یہ تعریف ہم پر صادق آتی ہے پس ہم نبی ہیں۔ ہاں یہ نبوت تشریعی نہیں جو کتاب اللہ کو منسوخ کرے۔"

(بدر ۵ر مارچ ۱۹۰۸ء)

اور حقیقۃ الوحی صنـ۱۵۰ حاشیہ پر فرماتے ہیں :۔

"یاد رہے کہ بہت سے لوگ میرے دعویٰ میں نبی کا نام سُنکر دھوکہ کھاتے ہیں اور خیال کرتے ہیں کہ گویا میں نے اُس نبوت کا دعویٰ کیا ہے جو پہلے زمانوں میں براہِ راست نبیوں کو ملی ہے، لیکن وہ اس خیال میں غلطی پر ہیں۔ میرا ایسا دعویٰ نہیں ہے بلکہ خدا تعالیٰ کی مصلحت اور حکمت نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے افاضۂ روحانیہ کا کمال ثابت کرنے کے لیے یہ مرتبہ بخشا ہے کہ آپ کے فیض کی برکت سے مجھے نبوّت کے مقام تک پہنچایا۔ اس لیے میں صرف نبی نہیں کہلا سکتا بلکہ ایک پہلو سے نبی اور ایک پہلو سے اُمتی۔"

مذکورہ بالا وضاحتوں کے ذیل میں چند ایسے حوالے پیش کیے جاتے ہیں جن میں حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام پُوری صراحت کے ساتھ اور علیٰ الاطلاق نُبوّت و رِسالت کے مدّعی کے طور پر سامنے آتے ہیں :۔

۱۹۰۱ء :

"پس میں جبکہ اس مدّت تک ڈیڑھ سو پیشگوئی کے قریب خدا کی طرف سے پاکر بچشم خود دیکھ چکا ہوں کہ صاف طور پر پوری ہوگئیں تو میں اپنی نسبت نبی اور رسول کے نام سے کیونکر انکار کر سکتا ہوں

اور جبکہ خود خدا تعالیٰ نے یہ نام میرے رکھے ہیں تو میں کیونکر رد کر دوں۔ یا کیوں کر اس کے سوا کسی دوسرے سے ڈروں۔ مجھے اُس خدا کی قسم ہے جس نے مجھے بھیجا ہے اور جس پر افتراء کرنا لعنتیوں کا کام ہے کہ اس نے مسیح موعود بنا کر مجھے بھیجا ہے۔"

(ایک غلطی کا ازالہ صـــ۸)

## ۱۹۰۲ء

" ایسا ہی خدا تعالیٰ نے اور اس کے پاک رسولؐ نے بھی مسیح موعود کا نام نبی اور رسول رکھا ہے۔"

(نزول المسیح صـــ۴۸)

## ۱۹۰۵ء

" آنے والا عیسیٰ باوجود اُمتی ہونے کے نبی بھی کہلائے گا۔"

(براہین احمدیہ حصّہ پنجم صـــ۱۸۲)

## ۱۹۰۶ء

ا۔ " پھر یہ کیا بات ہے کہ ایک طرف تو طاعون ملک کو کھا رہی ہے اور دوسری طرف ہیبتناک زلزلے پیچھا نہیں چھوڑتے۔ اے غافلو! تلاش تو کرو شاید تم میں خدا کی طرف سے کوئی نبی قائم ہو گیا ہو۔ جس کی تم تکذیب کر رہے ہو۔"

(تجلیات الٰہیہ صـــ۸-۹)

ب۔ " اس امت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی کی برکت سے ہزارہا اولیاء ہوئے ہیں اور ایک وہ بھی ہوا جو اُمتی بھی ہے اور نبی بھی۔"

(حقیقۃ الوحی حاشیہ صـــ۲۸)

ج۔ آیت وَ مَا کُنَّا مُعَذِّبِیْنَ حَتّٰی نَبْعَثَ رَسُوْلًا کا ذکر کرکے فرماتے ہیں کہ اس آیت سے بھی :-

"آخری زمانہ میں ایک رسول کا مبعوث ہونا ظاہر ہوتا ہے اور وہی مسیح موعود ہے۔"

(تتمہ حقیقۃ الوحی صفحہ ۶۵)

د۔ "لوگ اپنے کثرت گناہوں اور بدکاریوں کی وجہ سے اس لائق ہو چکے تھے کہ دنیا میں اُن پر عذاب نازل کیا جائے۔ پس خدا تعالیٰ نے اپنی سنّت کے موافق ایک نبی کے مبعوث ہونے تک وہ عذاب ملتوی رکھا اور جب وہ نبی مبعوث ہو گیا اور اس قوم کو ہزارہا اشتہاروں اور رسالوں سے دعوت کی گئی تب وہ وقت آ گیا کہ اُن کو اپنے جرائم کی سزا دی جائے۔"

(تتمہ حقیقۃ الوحی ص۵۶)

ھ۔ "اور میں اُس خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اُسی نے مجھے بھیجا ہے اور اسی نے میرا نام نبی رکھا ہے اور اسی نے مجھے مسیح موعود کے نام سے پکارا ہے اور اس نے میری تصدیق کے لیے بڑے بڑے نشان ظاہر کیے ہیں جو تین لاکھ تک پہنچتے ہیں۔"

(تتمہ حقیقۃ الوحی صفحہ ۶۸)

و۔ آیت وَ اٰخَرِیْنَ مِنْھُمْ لَمَّا یَلْحَقُوْا بِھِمْ کی تفسیر میں فرماتے ہیں :-

یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب میں سے ایک

اور فرقہ ہے جو ابھی ظاہر نہیں ہُوا۔ یہ تو ظاہر ہے کہ اَصحاب وہی کہلاتے ہیں جو نبیؐ کے وقت میں ہوں اور ایمان کی حالت میں اس کی صحبت سے مشرّف ہوں اور اس سے تعلیم اور تربیت پاویں۔ اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ آنے والی قوم میں ایک نبی ہوگا۔ کہ وہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلّم کا بُروز ہوگا۔ اس لیے اُس کے اَصحاب آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم کے اصحاب ہی ہوں گے اور جس طرح صحابہ رضی اللہ عنہم نے اپنے رنگ میں خدا تعالیٰ کی راہ میں دینی خدمتیں ادا کی تھیں وہ اپنے رنگ میں ادا کریں گے۔

بہر حال یہ آیت آخری زمانہ میں ایک نبیؐ کے ظاہر ہونے کی نسبت پیشگوئی ہے۔ ورنہ کوئی وجہ نہیں کہ ایسے لوگوں کا نام اصحابِ رسول اللہ رکھا جائے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلّم کے بعد پیدا ہونے والے تھے۔"

(تتمہ حقیقۃ الوحی ص۶۷)

ن۔ اور فرماتے ہیں:۔

"غرض اِس حصّۂ کثیر وحیِ الٰہی اور امورِ غیبیہ میں اس اُمّت میں سے مَیں ہی ایک فرد مخصوص ہوں اور جس قدر مجھ سے پہلے اَولیاء اور اَبدال اور اَقطاب اِس اُمّت میں سے گذر چکے ہیں ان کو یہ حِصّۂ کثیر اِس نعمت کا نہیں دیا گیا۔ پس اس وجہ سے نبی کا نام

پانے کے لیے میں ہی مخصوص کیا گیا اور دوسرے تمام لوگ اِس کے مستحق نہیں، کیونکہ کثرتِ وحی اور کثرتِ اُمورِ غیبیہ اس میں شرط ہے اور وہ شرط اُن میں پائی نہیں جاتی۔"

(حقیقۃ الوحی ص۳۹۱)

**۱۹۰۷ء**

ا۔ آیت نُفِخَ فِی الصُّوْرِ کی تشریح میں فرماتے ہیں:۔

"اس جگہ صُوْر کے لفظ سے مراد مسیح موعود ہے، کیونکہ خدا کے نبی صُور ہوتے ہیں۔

(چشمۂ معرفت ص۷۷)

ب۔ "اس فیصلہ کے لیے خدا آسمان سے قرنا میں اپنی آواز پھونکے گا۔ وہ قرنا کیا ہے؟ اس کا نبی ہوگا۔"

(چشمۂ معرفت صفحہ ۳۱۸)

**۱۹۰۸ء**

ا۔ ایک نواب ریاست کے سوال پر کہ کیا مرزا صاحب رِسالت کے مدعی ہیں ایک احمدی نے آپ کا یہ شعر:

"من نیستم رسول و نیاوردہ اُم کتاب"

پڑھ دیا۔ حضورؑ نے فرمایا:۔

"اس کی تشریح کر دینا تھا کہ ایسا رسول ہونے سے انکار کیا گیا ہے جو صاحبِ کتاب ہو۔ دیکھو جو اُمور سماوی ہوتے

ہیں اُن کے بیان کرنے میں ڈرنا نہیں چاہیئے اور کسی قسم کا خوف کرنا اہلِ حق کا قاعدہ نہیں ۔"

پھر صحابہ کے طرزِ عمل کا کہ وہ اپنا عقیدہ صاف صاف کہہ دیتے۔ ذکر کرکے فرماتے ہیں :۔

"ہمارا دعوٰے ہے کہ ہم رسول اور نبی ہیں ۔ دراصل یہ نزاع لفظی ہے۔ خدا تعالیٰ جس کے ساتھ ایسا مکالمہ مخاطبہ کرے کہ جو بلحاظ کمیّت وکیفیت دُوسروں سے بہت بڑھ کر ہو اور اس میں پیشگوئیاں بھی کثرت سے ہوں اُسے نبی کہتے ہیں اور یہ تعریف ہم پر صادق آتی ہے۔ پس ہم نبی ہیں۔"

(بدر ۵ر مارچ ۱۹۰۸ء)

ب۔ "سو میں خدا کے حکم کے موافق نبی ہوں ۔ اگر میں اس سے انکار کروں ، تو میرا گناہ ہوگا اور جس حالت میں خدا نے میرا نام نبی رکھا ہے تو میں کیونکر انکار کر سکتا ہوں۔"

{ مکتوب حضرت مسیح موعود علیہ السلام
اخبار عام لاہور ۲۶ر مئی ۱۹۰۸ء }

---

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی کتب اور مکتوبات سے حضور کے متواتر اور بار بار دعوٰئے نبوّت ورسالت ثابت کرنے کے بعد اب یہ اَمر تشریح طلب رہ جاتا ہے کہ حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی تصنیفات کے اِن حوالہ جات کی روشنی میں جن میں حضور نے مسلمانوں میں مُروّجہ اِصطلاح اور تعریف کی رُو سے نبوّت و

رسالت سے اِنکار فرمایا ہے اِحتیاطاً، یا اِلتباس سے بچانے کے لیے، یا کسی اور وجہ سے، آیا جب کوئی مُتلاشیٔ حق غیر از جماعت اِستفسار کرے کہ مرزا صاحب نبی اور رسُول تھے کہ نہیں؟ تو ہمارا مُوقف یہ ہونا چاہیئے کہ ہم کہہ دیں کہ آپ نبی نہ تھے یا کچھ اور؟

سو اس کے متعلق حضرت مسیح موعود علیہ السلام خود صراحت سے واضح فیصلہ فرما چکے ہیں اور حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اس مسئلہ کو اتنی اہمیت دی ہے کہ حضور نے اس مقصد کے لیے بطورِ خاص ایک رسالہ تصنیف فرمایا۔ اور اس کا نام "ایک غلطی کا ازالہ" رکھّا۔ نام سے ہی ظاہر ہے کہ یہ رِسالہ کسی غلط مُوقف کی تردید میں ہے۔ واقعہ یُوں ہُوا: خود حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے الفاظ میں سنیئے۔ حضور فرماتے ہیں:۔

"ہماری جماعت میں سے بعض صاحب جو ہمارے دعویٰ اور دلائل سے کم واقفیت رکھتے ہیں۔ جن کو نہ بغور کتابیں دیکھنے کا اتفاق ہُوا اور نہ وہ ایک معقول مُدّت تک صحبت میں رہ کر اپنے معلومات کی تکمیل کر سکے۔ وہ بعض حالات میں مخالفین کے کسی اعتراض پر ایسا جواب دیتے ہیں کہ جو سراسر واقعہ کے خلاف ہوتا ہے۔ اس لیے باوجود اہلِ حق ہونے کے ان کو ندامت اُٹھانی پڑتی ہے۔"

اس کے بعد حضور فرماتے ہیں:۔

"چنانچہ چند روز ہُوئے کہ ایک صاحب پر ایک

مخالف کی طرف سے یہ اعتراض پیش ہوا کہ جس
سے تم نے بیعت کی ہے وہ نبی اور رسول
ہونے کا دعویٰ کرتا ہے؟
اور اس کا جواب محض انکار کے الفاظ سے
دیا گیا حالانکہ ایسا جواب صحیح نہیں ہے۔
حق یہ ہے کہ خدا تعالیٰ کی وہ پاک وحی جو
میرے پر نازل ہوتی ہے اس میں ایسے لفظ
رسول اور مرسل اور نبی کے موجود ہیں۔ نہ
ایک دفعہ، بلکہ صدہا دفعہ۔ پھر کیونکر یہ جواب
صحیح ہو سکتا ہے؟"

(ایک غلطی کا ازالہ)

یہ حوالہ بڑے خوف سے پڑھنے کا ہے، کیونکہ اُس وجود نے، جس کو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حَکَم و عَدل کا بلند مرتبہ دیا ہے، فرمایا ہے کہ محض انکار کے الفاظ سے (کہ آپ نبی نہیں تھے) دیا گیا جواب صحیح نہیں ہے۔ اور حضورؑ نے کیا ہی سچ فرمایا ہے کہ ایسی صورت میں باوجود اہلِ حق ہونے کے ندامت اُٹھانی پڑتی ہے۔

جماعتِ احمدیہ کے دونوں فریقوں کی آج تک کی تاریخ گواہی دیتی ہے کہ واقعی حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دعوائے نبوت و رسالت کا انکار کرنے والے متبعین کو ندامت ہی اُٹھانی پڑی اور وہ ہر میدان میں اُس جماعت سے شکست کھا گئے جو حضرت

مسیح موعود علیہ السلام کو پورے خلوص اور ایمان سے ایک اُمّتی اور ظلّی نبی اور رسول اور مُرسل کی حیثیت سے پیش کرتی ہے۔

---

اور ایسا ہی ۱۷ ماہ مئی ۱۹۰۸ء کو بمقام لاہور جلسۂ دعوت میں جو تقریر حضرت اقدسؑ نے فرمائی تھی، اس تقریر کی بناء پر یہ غلط خبر پرچہ اخبارِ عام ۲۳ مئی ۱۹۰۸ء میں شائع ہوئی کہ آپ نے اس جلسۂ دعوت میں دعوائے نبوّت سے انکار کیا ہے، تو اُسی روز حضور نے ایڈیٹر اخبارِ مذکور کی طرف ایک خط لکھا، جس میں اس غلط خبر کی تردید کی۔ چنانچہ حضرت اقدسؑ کا وہ خط ان الفاظ سے شروع ہوتا ہے:۔

"جناب ایڈیٹر صاحب اخبارِ عام۔ پرچہ اخبارِ عام ۲۳ مئی ۱۹۰۸ء کے پہلے کالم کی دوسری سطر میں میری نسبت یہ خبر درج ہے کہ گویا مَیں نے جلسۂ دعوت میں نبوّت سے انکار کیا۔ اِس کے جواب میں واضح ہو کہ اس جلسہ میں مَیں نے صرف یہ تقریر کی تھی کہ مَیں ہمیشہ اپنی تالیفات کے ذریعہ سے لوگوں کو اطلاع دیتا رہا ہوں اور اب بھی ظاہر کرتا ہوں کہ یہ الزام جو میرے ذمّہ لگایا جاتا ہے کہ گویا میں ایسی نبوّت کا دعویٰ کرتا ہوں جس سے مجھے اسلام سے کچھ تعلق باقی نہیں رہتا اور جس کے یہ معنے ہیں کہ میں مستقل طور پر اپنے تئیں ایسا نبی سمجھتا ہوں کہ قرآن شریف کی پیروی کی کچھ حاجت نہیں رکھتا

اور اپنا علیحدہ کلمہ اور علیحدہ قبلہ بناتا ہوں اور شریعت اسلام کو منسوخ کی طرح قرار دیتا ہوں اور آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم کے اقتداء اور متابعت سے باہر جاتا ہوں۔ یہ الزام صحیح نہیں ہے، بلکہ ایسا دعوائے نبوّت میرے نزدیک کُفر ہے اور نہ آج سے بلکہ اپنی ہر ایک کتاب میں ہمیشہ مَیں یہی لکھتا آیا ہوں کہ اِس قسم کی نبوّت کا مجھے کوئی دعویٰ نہیں اور یہ سراسر میرے پر تہمت ہے اور جس بنا پر مَیں اپنے تئیں نبی کہلاتا ہوں وہ صرف اِس قدر ہے کہ مَیں خدا تعالیٰ کی ہمکلامی سے مشرّف ہوں اور وہ میرے ساتھ بکثرت بولتا اور کلام کرتا ہے اور میری باتوں کا جواب دیتا ہے اور بہت سی غیب کی باتیں میرے پر ظاہر کرتا اور آئندہ زمانوں کے وہ راز میرے پر کھولتا ہے کہ جب تک انسان کو اس کے ساتھ خصوصیّت کا قُرب نہ ہو دوسرے پر وہ اسرار نہیں کھولتا۔ اور انھیں اُمور کی کثرت کی وجہ سے اُس نے میرا نام نبی رکھا ہے سو مَیں خدا کے حکم کے موافق نبی ہوں۔ اور اگر میں اس سے انکار کروں تو میرا گناہ ہوگا اور جس حالت میں خدا میرا نام نبی رکھتا ہے تو مَیں کیونکر انکار کر سکتا ہوں۔ مَیں اس پر قائم ہوں اُس وقت تک جو اس دنیا سے گذر جاؤں۔

مگر میں ان معنوں سے نبی نہیں ہوں کہ گویا اسلام
سے اپنے تئیں الگ کرتا ہوں یا اسلام کا کوئی حکم
منسوخ کرتا ہوں ، میری گردن اُس جوئے کے نیچے
ہے جو قرآن شریف نے پیش کیا اور کسی کو مجال
نہیں کہ ایک نقطہ یا ایک شعشہ قرآنِ شریف کا
منسوخ کر سکے ، سو میں صرف اس وجہ سے نبی کہلاتا
ہوں کہ عربی اور عبرانی زبان میں نبی کے یہ معنے
ہیں کہ خدا سے الہام پا کر بکثرت پیشگوئی کرنیوالا۔
اور بغیر کثرت کے یہ معنے متحقق نہیں ہو سکتے "

یہ خط حضرت اقدسؑ نے ۲۳ مئی ۱۹۰۸ء کو لکھا - جو اخبار عام ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء میں آپؑ کی وفات کے روز شائع ہوا اور یہ آپؑ کا آخری مکتوب تھا۔ اگر یہ درست ہوتا کہ آپؑ نے نبوّت کا کوئی دعویٰ نہیں کیا تو آپؑ اس خبر کی تردید کیوں کرتے ، جو اخبار عام ۲۳ مئی ۱۹۰۸ء میں شائع ہوئی تھی کہ آپ نے دعوائے نبوّت سے انکار کیا ہے یعنی آپ مدّعی نبوّت نہیں ہیں۔ اور کیوں فرماتے :-

" سو میں خدا کے حکم کے موافق نبی ہوں اور اگر میں
اس سے انکار کروں تو میرا گناہ ہو گا اور جس حالت
میں خدا میرا نام نبی رکھتا ہے تو میں کیوں کر انکار کر
سکتا ہوں ۔ میں اس پر قائم ہوں اُس وقت تک
جو اس دنیا سے گذر جاؤں "

دو مرتبہ احمدی دوستوں نے مخالفین کو یہ جواب دیا کہ آپ نبی اور رسول

نہیں ہیں تو حضور نے دونوں دفعہ تردید فرمائی۔ ایک دفعہ تو ۱۹۰۱ء میں "ایک غلطی کا ازالہ" شائع کر کے، اور دوسری مرتبہ مارچ ۱۹۰۸ء میں جیسا کہ بدر ۵ مارچ ۱۹۰۸ء میں حضرت مسیح موعودؑ کی ڈائری کے زیرِ عنوان بہ تفصیل لکھا ہے۔

اور تیسری مرتبہ جب اخبارِ عام میں یہ خبر شائع ہوئی کہ آپ نے جلسۂ دعوت میں اپنے دعوٰئ نبوت سے انکار کیا ہے تو حضور نے فوراً اس کی تردید فرمائی۔ ان چند حوالجات سے حضرت اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کا موقف اپنے نبی ہونے کے متعلق ظاہر و باہر ہے اور جو شخص یہ کہتا ہے کہ آپؑ کو مطلقاً دعوٰئ نبوت نہیں تھا اور آپؑ دوسرے مجددینِ اُمّت اور محدثین کی طرح محض ایک مجدد اور محدّث تھے اس سے زیادہ اور کوئی منکرِ حقیقت نہیں ہو سکتا۔

---

یہی موقف آپؑ کے دونوں خلفاء حضرت خلیفۃ المسیح الاول اور حضرت خلیفۃ المسیح الثانی رضی اللہ عنہما کا تھا:۔

## حضرت خلیفۃ المسیح الاوّل رضی اللہ عنہ کا موقف

ایڈیٹر صاحب "بدر" حضرت خلیفۃ المسیح الاوّل رضی اللہ عنہ کے کلمات کے سلسلہ میں لکھتے ہیں:۔

"ذکر تھا کہ مولوی محمد حسین نے لکھا ہے کہ اگر احمدی مرزا صاحب کو نبی کہنا چھوڑ دیں، تو ہم کفر کا فتویٰ واپس لے لیں گے۔"

فرمایا: "ہمیں اُن کے فتووں کی کیا پروا ہے اور وہ حقیقت ہی کیا رکھتے ہیں۔ جب سے مولوی محمد حسین

نے فتوٰی دیا ہے وہ دیکھے کہ اس کے بعد اُس کی عزّت کہاں تک پہنچ گئی ہے اور مرزا صاحبؑ کی عزّت نے کس قدر ترقی کی ہے۔"

(بدر ۱۳ر اپریل ۱۹۱۱ء صہ ۲)

## حضرت خلیفۃ المسیح الثّانی رضی اللہ عنہ کا موقف

حضرت خلیفۃ المسیح الثانی رضی اللہ عنہ نے ۲۷ر دسمبر ۱۹۱۰ء کو جلسہ سالانہ کے موقع پر حاضرینِ جلسہ کو خطاب کرتے ہوئے اپنی تقریر میں فرمایا:۔

۱۔ "دنیا کو کھول کر سُناؤ کہ وہ نبی قادیان میں ہے، اُس کا نام مرزا غلام احمدؑ تھا۔ اُسے اِتّباعِ قرآن سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلّم کی غلامی میں احمد کا درجہ دیا گیا، اس پر خدا کا کلام نازل ہُوا۔"

(بدر ۱۹ر جنوری ۱۹۱۱ء صہ ۴)

۲۔ "تعجّب ہے کہ اِن لوگوں نے یہ نہ دیکھا کہ ہم لوگ جب حضرت مسیح موعودؑ کو نبی مانتے ہیں تو پھر کیونکر آپؑ کے فتوٰی کو ردّ کر سکتے ہیں (مسلمان وہ ہے جو سب ماموروں کو مانے)

(الحکم ۱۴ر مئی ۱۹۱۱ء)

# فیصلہ کا آسان طریق

دلائل اور بحث کے میدان میں تو لفظی نزاع اور معنوی مُوشگافیوں کی بڑی گنجائش ہوتی ہے، لیکن حضرت خلیفۃ المسیح الثانی رضی اللہ عنہ نے لاہوری فریق کے سامنے فیصلہ کا ایک ایسا طریق بھی پیش فرمایا تھا، جس سے انسان صحیح نتیجہ پر بڑی آسانی سے پہنچ سکتا ہے۔ حضور نے ۱۹۱۵ء میں مؤکد بعذاب قسم کھا کر فرمایا:۔

"میں قسم کھاتا ہوں کہ وہ خدا جس کے ہاتھ میں میری جان ہے، وہ خدا جو عذاب کی طاقت رکھتا ہے وہ خدا جس نے میری جان کو قبض کرنا ہے، وہ خدا جو زندہ، قادر اور سزا و جزا دینے والا ہے وہ خدا جس نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دنیا کی ہدایت کے لیے مبعوث فرمایا۔ میں اس خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ میں حضرت مرزا صاحبؑ کو اُس وقت بھی جبکہ حضرت مسیح موعود زندہ تھے اُسی قسم کا نبی مانتا تھا جس طرح کا اب مانتا ہوں۔ میں اس بات کے لیے بھی قسم کھاتا ہوں کہ خدا تعالیٰ نے رُؤیا میں مجھے مُنہ در مُنہ کھڑے ہو کر کہا ہے کہ مسیح موعود نبی تھے۔ میں یہ نہیں کہتا کہ غیر مبائعین سب کے سب عملی لحاظ سے بُرے ہیں اور ہماری جماعت

کے سارے کے سارے لوگ عمل میں اچھے ہیں، مگر میں
قسم کھا کر کہتا ہوں کہ جن عقائد پر ہم ہیں وہ سچے
ہیں "

(الفضل ۲۳ ستمبر ۱۹۱۵ء)

لیکن مولوی محمد علی صاحب کبھی بھی اپنے عقائد پر اس یقین اور خلوص کے ساتھ مؤکد بعذاب قسم کھا نہیں سکے اور نہ ہی لاہوری جماعت کا کوئی اور ممبر۔

پھر حضور خلیفۃ المسیح الثانی رضی اللہ عنہ نے ۱۹۲۸ء میں فیصلہ کا ایک اور طریق یہ بیان فرمایا :-

" نبوت کے متعلق جناب مولوی محمد علی صاحب کی وہ
تمام تحریرات جو اختلاف سے پہلے کی ہیں ایک جگہ
جمع کر دی جائیں تو میں ان پر دستخط کر دوں گا اور
اعلان کر دوں گا کہ میرا بھی یہی عقیدہ ہے "

(الفضل ۹ر اکتوبر ۱۹۲۸ء)

حضور کی طرف سے یہ پیشکش مولوی محمد علی صاحب کے بدلے ہوئے عقائد پر ایک گہری طنز تھی جس کا جواب مولوی صاحب اپنی وفات تک نہ دے سکے۔

اور پھر ۱۹۴۴ء میں حضرت خلیفۃ المسیح الثانی رضی اللہ عنہ نے لاہوری فریق پر آخری دفعہ اتمامِ حجّت کرتے ہوئے مولوی محمد علی صاحب کو ایک مرتبہ اور عقائد کے متعلق دعوتِ مُبَاھَلَہ دی اور یہ بھی فرمایا کہ مولوی صاحب ہرگز قسم نہیں کھائیں گے۔ (رسالہ فرقان قادیان۔ ماہ جون ۱۹۴۴ء)

حضرت امیر المؤمنین خلیفۃ المسیح الثانی رضی اللہ عنہ کا مذکورہ بالا حلف اور دونوں طریقِ فیصلہ اس امر کا بیّن اور قطعی ثبوت ہیں کہ آپ کا موقف مسئلہ نبوّت مسیح موعود علیہ السلام سے متعلق اختلاف سے پہلے اور بعد میں ایک ہی رہا اور اُس میں کوئی تبدیلی نہیں آئی۔ اور دراصل خود غیر مبایعین نے مسئلۂ نبوّتِ مسیح موعود علیہ السلام کے متعلق اِختلاف کے بعد اپنا موقف تبدیل کر لیا تھا۔ نبوت مسیح موعود علیہ السلام سے متعلّق ان کی اختلاف سے پہلے کی تحریروں سے ان کا مُوقف وُہی ثابت ہوتا ہے جو مبایعین کا ہے لیکن اختلاف کے بعد سرگروہِ غیر مبایعین مولوی محمد علی صاحب مرحوم لکھتے ہیں کہ حضرت مسیح موعود علیہ السّلام :۔

"اُن معنوں میں نبی اور رسول تھے جن معنوں میں اس اُمّت کے دوسرے مُجدّد بھی نبی اور رسُول کہلا سکتے ہیں۔"

(ٹریکٹ "میرے عقائد" صفحہ ۶)

اور فرماتے ہیں :۔

"اِس اُمت میں جس قسم کی نبوّت مل سکتی ہے وہ حضرت علی رضؓ کو ضرور ملی ہے۔"

("النبوّۃ فی الاسلام" صفحہ ۱۱۵)

اور اُن کا بعد از اختلاف یہ عقیدہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی واضح اور بیّن تحریرات کے صریح مُخالف ہے۔

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں :۔

"غرض اس حِصّہ کثیر وحیٔ الٰہی اور اُمورِ غیبیہ میں

اِس اُمت میں سے مَیں ہی ایک فرد مخصوص ہوں
اور جس قدر مجھ سے پہلے اَولیاء اور ابدال
اور اَقطاب اُمّت میں سے گذر چکے ہیں ان کو
یہ حصّۂ کثیر اِس نعمت کا نہیں دیا گیا پس اس وجہ
سے نبی کا نام پانے کے لیے میں ہی مخصوص کیا
گیا اور دوسرے تمام لوگ اس نام کے مستحق نہیں
کیونکہ کثرتِ وحی اور کثرتِ اُمورِ غیبیہ اس میں شرط
ہے اور یہ شرط اُن میں پائی نہیں جاتی۔"
(حقیقۃ الوحی صفحہ ۳۹۱)

اِسی طرح حضرت اقدسؑ فرماتے ہیں :۔
"اِس اُمّت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی
کی برکت سے ہزار ہا اولیاء ہوئے ہیں۔ اور
ایک وہ بھی ہوا جو اُمتی بھی ہے اور نبی بھی۔"
(حقیقۃ الوحی حاشیہ صفحہ ۲۸)

پھر عجیب بات ہے کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام تو یہ فرماتے ہیں :۔
"اور خدا تعالیٰ نے اس بات کو ثابت کرنے کے لیے کہ
میں اُس کی طرف سے ہوں اس قدر نشان دکھلائے
ہیں کہ اگر وہ ہزار نبی پر بھی تقسیم کیے جائیں تو اُن کی ان
سے نبوّت ثابت ہو سکتی ہے۔"
(چشمۂ معرفت صفحہ ۳۱۷)

نشان تو اتنے کہ ہزار نبی پر بھی تقسیم کیے جائیں تو اُن کی نبوّت بھی اُن

سے ثابت ہوسکتی ہے۔ لیکن غیر مبائعین کے نزدیک ان نشانوں سے حضور کی اپنی نبوّت بھی ثابت نہیں ہوئی اور وہ غیر نبی تھے ۔۔۔ !

# اب اہلِ فکر و دانش فیصلہ کرسکتے ہیں

کہ اِختلاف کے بعد

## حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی واضح تحریروں کے خلاف

## نبوّت حضرت مسیح موعود علیہ السلام

سے متعلق

## حضرت خلیفۃ المسیح الثانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور

آپ کے متّبعین نے

# تبدیلیٔ عقیدہ

## کی تھی یا غیر مبائعین حضرات اور

## اُن کے سرگردہ مولوی محمد علی صاحب نے ؟